تھا۔ صحیح مسلم میں نواس بن سمعان کی طویل حدیث میں مذکور ہے کہ دجال کے ساتھ ساتھ زمین کے خزانے چلیں گے اور یہ زمین کے خزانے دجال کے اردگرد اس طرح جمع ہو جائیں گے جیسے شہد کی مکھیاں اپنے سردار (یعنی رانی مکھی) کے اردگرد جمع ہو جاتی ہیں جب حضرت ابوبکر صدیقؓ کی وفات ہوگئی تو حضرت علیؓ اس گھر کے دروازے پر کھڑے ہوگئے جہاں آپؓ کو (یعنی حضرت ابوبکرؓ کو) کفن دیا گیا تھا اور فرمایا: اللہ کی قسم آپؓ (یعنی حضرت ابوبکرؓ) مومنین کے سردار تھے اور ایک پہاڑ کی طرح (مضبوط) تھے جس کو خشکی کی زبردست آندھیاں اور تند و تیز سمندری ہوائیں بھی متحرک نہیں کرسکتیں۔ پس حضرت علیؓ نے حضرت ابوبکرؓ کو سب سے پہلے اسلام قبول کرنے کی وجہ سے "الیعسوب" قرار دیا ہے کیونکہ "الیعسوب" (یعنی رانی مکھی) دوران پرواز شہد کی مکھیوں کے آگے ہوتا ہے جب "الیعسوب" (یعنی شہد کی مکھیوں کا سردار رانی مکھی) پرواز کرتا ہے تو شہد کی مکھیاں اس کے پیچھے پرواز کرتی ہیں۔ نیز "العواصف" سے مراد خشکی کی مہلک ہوا ہے اور "القواصف" سے مراد سمندر کی مہلک ہوا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔ "وَ لِسُلَيْمٰنَ الرِّيْحَ عَاصِفَةً" (اور سلیمان علیہ السلام کے لئے ہم نے تیز ہوا کو مسخر کر دیا۔ الانبیاء: آیت-۸۱) اسی طرح اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے "فَيُرْسِلَ عَلَيْكُمْ قَاصِفًا مِّنَ الرِّيْحِ فَيُغْرِقَكُمْ بِمَا كَفَرْتُمْ" (اور تمہاری ناشکری کے بدلے تم پر سخت طوفانی ہوا بھیج کر تمہیں غرق کر دیا۔ بنی اسرائیل: آیت-۶۹) کامل ابن عدی میں حضرت عبداللہ بن واقد الواقفی اور عیسیٰ بن عبداللہ بن محمد بن علی بن ابی طالب کے حالات میں مذکور ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علیؓ سے فرمایا کہ آپ مومنین کے سردار ہیں اور "مال" کفار کا سردار ہے۔ ایک روایت ہے "یعسوب الظلمة" اور ایک روایت میں "یعسوب المنافقین" کے الفاظ مرقوم ہیں۔ یعنی مال کے ذریعے کفار، ظالم اور منافق لوگ مومنین کو نقصان پہنچاتے ہیں۔ یہ بھی کہا گیا ہے کہ حضرت علیؓ کو "امیر النحل" بھی کہتے ہیں۔ علامہ دمیریؒ فرماتے ہیں کہ یہ کتاب کا (یعنی حیوٰۃ الحیوان کا) اختتام ہے۔ اس کتاب کی شان یہ ہے کہ اس کا اختتام "ملک النحل" (شہد کی مکھیوں کے بادشاہ) پر ہوا جس کے لعاب سے اللہ تعالیٰ نے موم اور شہد نکالا (یعنی پیدا فرمایا) ہے کہ ایک (یعنی موم) روشنی کا کام دیتا ہے اور دوسرے میں (یعنی شہد میں) شفاء ہے اور اس کتاب کی ابتداء "ملک الوحش" (جنگلی جانوروں کے بادشاہ) "یعنی شیر" سے ہوئی جو شجاعت میں ضرب المثل ہے۔ "وصلى الله على سيدنا محمد المصطفى و رضى الله عن آله وعترته وصحبه اهل الفضل والوفا"

مؤلف (یعنی علامہ دمیریؒ نے کہا ہے کہ میں اس کے (یعنی حیوٰۃ الحیوان کے) مسودہ سے رجب ۷۷۳ھ میں فارغ ہوا۔ اللہ تعالیٰ اس کو (یعنی حیوٰۃ الحیوان کو) اپنی رضا حاصل کرنے کا اور اخروی کامیابی کا ذریعہ بنائے۔ "وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ" (اور نہیں ہے پھرنا اور طاقت مگر اللہ کے ساتھ جو بلند عظمت والا ہے۔)

(۱۵-۲-۲۰۰۴ بروز ہفتہ بوقت ۱ بجے دن بفضلہ تعالیٰ کتاب کا ترجمہ ختم ہوا۔ مترجم)

تمت با الخير

